”... یا نصرانی ہو کر مرے بیوی کو اختیار ہے چاہے تو اُسے حج نہ کرے اور پھر وہ حج نہ روکے اور مرض مانع نہ ہو“ — حج بھی نماز زکوٰۃ روزہ کی طرح مسلمانوں پر فرض ہے مگر عمر بھر میں صرف ایک[1] مرتبہ اور اُسی شخص پر جو عاقل، بالغ، تندرست ہو اور اس قدر مال کا مالک ہو جو حاجت اصلی سے زائد اور قرض سے محفوظ ہو اور زادِ راہ و سواری کیلئے نیز جن لوگوں کا نفقہ واجب ہے اُن کیلئے واپسی تک کافی ہو سکے حج کے علاوہ ایک اور عبادت ہے جو انہی مقامات میں بجالائی جاتی ہے اس کو عمرہ کہتے ہیں وہ سنت موکدہ ہے حدیث شریف میں عمرہ کو اُن گناہوں کا کفارہ فرمایا گیا ہے جو دوسرے عمرہ تک واقع ہوں حج و عمرہ سے فارغ ہونے کے بعد (یا پہلے) ایک اور خیر ہے جو اہل ایمان و محبت کی جان ہے مقصدِ اعظم ہے سرمایۂ سعادتِ دنیا و آخرت ہے اور وہ زیارت روضۂ مقدسہ رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے جو افضل مستحبات بلکہ واجب کے قریب ہے جسکی نسبت ارشاد ہے کہ ”جو میری قبر کی زیارت کرے اُس کے لئے میری شفاعت واجب ہے جس نے حج کیا اور میری وفات کے بعد میری قبر کی زیارت کی تو ایسا ہے جیسے میری زندگی میں میری زیارت کی“ اور حج کے تارک کیلئے یہ وعید ہے ”جس نے حج کیا اور میری زیارت نہ کی اس نے مجھ پر ظلم کیا“ خداوند تعالیٰ ہم سب کو بلا مطلوب دیارِ محبوب (مکہ معظمہ و مدینہ طیبہ) کی حاضری یا فریضۂ حج کی تکمیل اور سعادتِ زیارت سے مشرف و بہرہ اندوز کرے اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا لَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ وَ الشَّوْقَ اِلٰى لِقَائِكَ وَارْزُقْنَا شَفَاعَةَ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ آمِيْن وَآخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْن

تمت بالخیر

[1] اسی وجہ سے اس مختصر رسالہ میں حج کے مسائل کی تفصیل نہیں لکھی گئی بروقت معلوم کر سکتے ہیں ۱۲